دوست رکھتا ہے نرمی کو۔ اور آپ بڑے صاحب حیا ہیں **حدیث** فان الحیاء من الایمان۔ والایمان فی الجنۃ۔ عالی جناب بڑے صادق الوعدہ ہیں۔ دینداری میں منتخب ہیں۔ خلق و مروت بدرجہ اتم ہے مسکین پرور اور علما نواز ہیں۔ سچ تو یہ ہے کہ ایسوں ہی سے اسلام کی زینت ہے اسوقت آپکا دم بہت غنیمت ہے **فقیر** بھی رئیس موصوف کو دل سے دعا دیتا ہے طہر اللہ قلبک فی قلوب الابرار و زکی عملک فی عمل الاخیار۔ جامع صفات حمیدہ مجمع اوصاف پسندیدہ یگانہ روزگار وحید ارکین شہر و دیار فیاض زمان عالیجناب شیخ **عبد الرسول** صاحب اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر سابق حال پنشن رئیس قدیم فرید آباد دام اقبالہ۔ آنکی خوبیاں بیان نہیں ہو سکتی ہیں۔ اللہ تعالے نے آپکو ایک عین مجسم مخیر باخیر آدمی پیدا کیا ہے۔ آپ نیک کاروں کی امداد میں سب سے پہلے سبقت لیجاتے ہیں۔ آپ بڑے متقی نمازی پابند صوم و صلوۃ۔ مہماں نواز۔ شریف پرور عالم سے بڑی خاطر سے پیش آتے ہیں اور بہت عزت کرتے ہیں۔ **حدیث** قال النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم من اکرم عالما فقد اکرمنی ومن اکرمنی فقد اکرم اللہ ومن اکرم اللہ فماواہ الجنۃ۔ خلیق بھی اعلے درجہ کے ہیں۔ واسن اخلاق آپکا بڑا وسیع ہے۔ عجیب رئیس درویش طینت ہیں اصل تو یہ ہے کہ ایسوں ہی سے رونق اسلام ہے انکا دم فرید آباد میں غنیمت ہے **فقیر** بھی تہ دل سے رئیس اکسٹرا اسسٹنٹ شیخ موصوف کا دعا گو ہے۔ یا الہی ہمارے معزز شیخ صاحب کو دو جہان میں سرخرو رکھ۔ اور حشر شیخ صاحب کا جناب رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کر۔ آمین۔

ہم اپنے معزز تحصیلدار صاحب کا حال اپنی کتاب میں ایک تقاضا یادداشت لکھتے ہیں اور نامہ اعمال حسنات سے پر کرتے ہیں۔ عالیجناب افضل الکرام اشرف العظام اعنی حضرت پیر جی **رفیع الدین** صاحب تحصیلدار دہلی رئیس ہانسی دام اقبالہ۔ اللہ تعالے نے آنکو بہمہ صفت موصوف پیدا کیا ہے۔ دینداری بھی آپ اعلے درجہ کے ہیں نماز پنجگانہ

تلاوت قرآن اور وظیفہ ناغہ نہیں ہوتی آپ منکسر المزاج ایسے ہیں کہ باوجود اس جاہ و حشم کے نخوت و غرور کا نام تک نہیں - برتاؤ عمدہ انصاف اُنکا منصف حقیقی کو پسند ہے جس مقام کو آپ نے چھوڑا رعایا وہاں کی چشم پرآب رہی - محب رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم ہیں ہر وقت درود زبان پر جاری ہے خلیق بھی ایسے ہیں کہ گویا خلق مجسم ہیں عقیل فہیم متین - سیر چشم - چاشنی چشیدہ بابرکت آدمی ہیں - خادم علما و فقرا ہیں حضرت مولانا قطب جمال ہانسوی رحمۃ اللہ آپ کے جد امجد ہیں - آپکی آنکھ میں حیا و شرم بہت ہے - تحصیلدار صاحب بزرگزادہ ہیں اور مخیر باخبر آدمی ہیں - علاوہ اسکے آپ زندہ دل ایسے ہیں کہ پژمردہ خاطر اور افسردہ طبیعت انسان انسے ملکر باغ باغ ہو جاتا ہے دہلی میں خانقاہ آپکے دم سے جاری ہوئی ہے - بہرکیف آپ کا دم دہلی اور ہانسی میں غنیمت ہے اسلام کو ایسوں ہی سے رونق ہے - میرے محسن اور میرے مربی حضرت مولانا حافظ وکیل عزیز الدین صاحب دام اقبالہ کے یار غار ہیں - یا الٰہی تیری جناب ممدوح کو ہمیشہ خوش رکھ اور حشر اُنکا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کر - آمین -

میں بڑے فخر کے ساتھ اپنے معزز رئیس جناب منشی عبد الحق صاحب موضع رتول ضلع میرٹھ کا حال لکھکر اپنا نامہ اعمال حسنات سے پُر کرتا ہوں - مالیجناب صاحب خلق محمدی **منشی عبد الحق** صاحب خلف الرشید **شیخ عنایت علی** صاحب مرحوم جعل الجنۃ مثواہ ہمارے معزز منشی صاحب - بڑے نیکنام - نیک طینت - درویش سیرت بابرکت آدمی ہیں منشی صاحب موصوف بڑے سخنور سخندان سخن سنج - چاشنی چشیدہ - ایک کاردان تجربہ کار متقی بابرکت آدمی ہیں - ہمیشہ کتب تفسیر و صحف لطیفہ و کتب تواریخ آپکے مطالعہ میں رہتی ہیں - الحمد للہ منشی صاحب کی بذلہ سنجیاں ایک عالم پسند ہیں - آپکے محاورات نازک سے خوبے دلبران خجل اور مضامین پاکیزہ سے مزاج لطیف طبعان منفعل - آپ علما کے بڑے قدردان اور مخیر باخبر ہیں بہرکیف آپکا دم تعلقہ رتول میں مغتنمات سے ہے

فقیر بھی منشی صاحب کو دل سے دعا دیتا ہے یا الٰہی منشی صاحب کو دین و دنیا میں معزز رکھے آمین۔

میں بہت خوشی سے اپنی کتاب کا خاتمہ اس عالی ہمت پر کر کے مصروف مناجات بدرگاہ قاضی الحاجات ہوتا ہوں۔

## مناجات مصنف دربارگاہ الٰہی

یا الٰہی میں نے اپنے نیک گمان کے بموجب ان حضرات کے نام نامی اور اسمای گرامی تفسیر ابر کرم المعروف مناقب الاسمی امراے باخیر میں تحت ذکر ابرار و اخیار لکھے ہیں ان حضرات کو دنیا میں خوش رکھ اور آخرت میں انکی مغفرت کر۔ اَللّٰھُمَّ اُحْشُرْھُمْ مَعَ النَّبِیِّیْنَ خُصُوْصًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ آلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَ آلِ عَبَا وَ صَحَابَہ وَ تَابِعِیْنَ وَ تَبَعِ تَابِعِیْنَ وَ اَوْلِیَاءِ الْعِظَامِ وَ صَالِحِیْنَ ۔ رِضْوَانُ اللّٰہِ عَلَیْھِمْ اَجْمَعِیْنَ اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ بِرَحْمَتِکَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ سُبْحَانَ رَبِّکَ رَبِّ الْعِزَّۃِ عَمَّا یَصِفُوْنَ وَ سَلَامٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ وَ الْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ٥

# اعلان

تفسیر ہذا کی بموجب قانون بستم ۱۸۴۷ء کے رجسٹری نفظ بلفظ ہو چکی ہے بغیر اجازت راقم کوئی صاحب قصد

چھاپنے یا چھپوانے کتاب ہذا کا نہ کریں ورنہ نقصان پائینگے

جس صاحب کو کتاب منگوانی منظور ہو تو اس پتہ سے

طلب فرمائیں ٭ دہلی کوچہ پنڈت بر مکان مولوی محمد

امیر الدین احمد المشہور واعظ جامع مسجد دہلی ۲۳ ربیع الثانی

سنہ ۱۳۰۷ ہجری نبوی صلعم — جس کتاب پر میری مہر اور قلمی دستخط نہوں وہ مسروقہ ہے

العبد
مولوی محمد امیر الدین احمد دہلوی